ایسا اُپائے بتاؤ جس سے میرے پُتر اُتپن ہو۔ براہمنوں نے اس سے ایک بڑا بھاری یگیہ کرایا اور یگیہ کی چٹکی بھر راکھ راجہ کو دیکر کہا کہ تم اپنی پتنی کو کھلا دو تو اوشیہ پُتر اُتپن ہوگا۔ راجہ نے یہ پرساد اپنی رانی کو کھلا دیا جس سے اسکے ایک پُتر ہوا جس کا نام بین رکھا گیا۔ یہ پُتر بہت ہی کُروپ تھا اور اس کی جنم کنڈلی میں گرہ بھی خراب تھے سو راجہ انگ نے براہمنوں سے پوچھا کہ کیا کارن ہے کہ ہمارا پُتر شودروں کی طرح کُروپ اُتپن ہوا ہے۔ ہمارے کُل میں اب تک ایک سے ایک سندر سنتان ہوتی چلی آئی ہے۔ یہ سُن کر براہمنوں نے وچار کیا اور پھر کہنے لگے کہ ہے راجن جس سمے آپکی پتنی نے یگیہ کا پرساد کھایا تھا تو اس نے ادھرم نامی اپنے پتا اور مرتیو نامک اپنی ماں کو یاد کیا تھا، اس لئے یہ بچہ بھی انہیں کے بھینکر روپ کا ہوا ہے۔ راجہ یہ سنکر چپ ہو گئے اور بین دھیرے دھیرے سیانا ہونے لگا۔

جب بین بڑا ہو گیا تو اس کا چت ادھرم میں جانے لگا وہ بن میں شکار کھیلنے جاتا تو مرگ آدی سیدھے سادے پشوؤں کو مار ڈالتا تھا، نگر کے بچوں کے ساتھ ندی میں اشنان کرتے ہوئے کسی کی ٹانگ گھسیٹ کر ندی میں ڈبو دیتا تھا کبھی کسی کو اکارن ہی ادھ پیٹ کر بھگا دیتا تھا۔ ساری پرجا اسکے ان کاریوں سے تنگ آ گئی سو ایک دن انہوں نے راجہ سے کہا کہ ہے راجن آپ اپنے پتر کو سمجھائیے یہ بڑا ادھرم کر رہا ہے اور ہمیں کشٹ دے رہا ہے۔ راجہ نے اپنے پتر کو سمجھایا اور پرجا کو دھیرج دیکر ودا کیا پرنتو لڑکا پھر اپدرو کرنے لگا۔ اور پھر پرجا کے لوگ راجہ کے پاس آئے اور کہنے لگے کہ ہے راجن! اب ہم آپ کے راجیہ میں نہیں رہ سکتے، کیونکہ ہم سے یہ اتیاچار نہیں سہا جاتا۔ راجہ کو یہ سُن کر بڑا کرودھ آیا اور انہوں نے بین کو بہت ڈانٹا پھٹکارا۔ بین روتا ہوا اپنی ماں کے پاس گیا اور کہنے لگا، کہ پتا جی مجھے اکارن ہی ڈانٹ پھٹکتے رہتے ہیں میں گھر سے نکل جاؤں گا۔ پُتر کی یہ بات سُن کر ماں کہنے لگی، ہے پُتر! تو دکھی مت ہو۔ جانے تیرے پتا کی مت ہر لی ہے تو ان کا ڈر مت کر۔ یہ کہہ کر رانی راجہ کے پاس گئی اور ان سے لڑنے لگی۔ اس سے راجہ کو بڑا دکھ ہوا اور وے سوچنے لگے کہ دیکھو میں ساتوں دیپوں پر راج کرتا ہوں اگر چاہوں تو رانی اور اپنے پُتر کو چھن بھر میں کولھو میں پلوا دوں یا دیش نکالا دیدوں، پرنتو اس میں لوگ میرے اوپر تھوکیں گے۔ میرے جو ادھرمی پُتر اُتپن ہوا ہے، اس کا کارن یہ ہے کہ میں نے پچھلے جنموں میں پاپ کئے ہوں گے۔ جس کا دنڈ بھگوان نے مجھے دیا ہے۔ میری پتنی بھی میری بات نہیں مانتی، اس لئے یہی اچھا ہے کہ ان سب کو چھوڑ کر بھگوان کا بھجن کرنے بن میں چلا جاؤں، جس سے میرا پرلوک سُدھر جائے۔ ایسا وچار کر ایک دن راتری کے سمے راجہ محلوں میں سے نکل کر بنوں میں تپ کرنے چلے گئے۔

## ادھیائے ــــ ۱۴

## بین کا راج سنگھاسن پر بیٹھ کر ادھرم کرنا۔

میترِیہ جی کہنے لگے کہ ہے وِدُر جی! اگلے دن پراتہ کال سبھا میں منتری گن آئے اور انہوں نے دیکھا کہ راجہ انگ راتری کو ہی گھر سے چلے گئے ہیں تو ان کو بڑا دکھ ہوا۔ ان کو بہت ڈھونڈھا گیا پرنتو کہیں پتہ نہیں چلا۔ راجہ کے چلے جانے سے چور ڈاکوؤں کی ہمت بڑھ گئی اور وے شکتی شالی ہو کر پرجا کو بہت دکھ دینے لگے۔ جب براہمنوں نے اور نگر کے بڑے بڑے آدمیوں نے یہ دیکھا کہ اب ان چور ڈاکوؤں پر کوئی بس نہیں چلتا، تو انہوں نے یہی اچھا سمجھا کہ بین کو ہی راج سنگھاسن پر بٹھا دیا جائے سو انہوں نے اسکو

بھگوان نے یہ وِمان تمہیں لانے کو بھیجا ہے آپ اس پر بیٹھ کر چلیئے۔ یہ بات سُن کر دھروراج ہردے میں وچار کرنے لگے کہ میری چھوٹی ماتا نے مجھے اپ شبد کہے تھے اور گھر سے نکالا تھا جس کے کارن وہ نرک بھوگ رہی ہے۔ پرنتو اُس نے اپنے آپ کچھ نہیں کیا یہ تو بھگوان کی اچھا تھی اس لئے مجھے اکیلا وہاں نہ جانا چاہیئے اپنی ماتا کو ساتھ لے کر چلنا چاہیئے۔ ایسا وچار کر وے بھگوان جی کے گنوں سے کہنے لگے کہ ہے گنو! میری ماتا کے طعنہ مارنے کے کارن ہی میرے ہردے میں بھگوان کی پریت اتپن ہوئی اور آج مجھے یہ پدوی ملی ہے پرنتو ماتا نرک میں ہے سو میں اکیلا وہاں نہیں جاؤں گا۔ یہ سنکر گن کہنے لگے کہ ہے بھگت راج! بھگوان جی نے آپ کی دونوں ماتاؤں کو آپ سے پہلے ہی بیکنٹھ میں بلا لیا ہے۔ اب تم اس میں بیٹھ کر چلو۔ یہ سنکر دھروراج اپنی پتنی کے ساتھ وِمان میں بیٹھ گئے۔ جس سمے دھروجی کا وِمان دھرو لوک کو جا رہا تھا تو ناردجی نے دیکھ لیا۔ اس سمے ناردجی یگیہ کرا رہے تھے۔ جب یگیہ سے نورت ہوئے تو دھرولوک میں جا کر دھرو سے کہنے لگے کہ ہے وتس! تمہاری اچھا پورن ہو گئی۔ دھروجی کہنے لگے کہ ہے رشی راج! مجھے یہ پدوی آپکی دیا اور کرپا سے ملی ہے آپ نے ہی مجھے بھگوان کا بھجن کرنے کا سیدھا سچا راستہ بتایا تھا جسکے کارن مجھے بھگوان جی کے درشن کرنے کو ملے۔ ناردجی یہ سنکر کہنے لگے اچھا تم یہاں خوشی سے رہو۔ ایسا آشیرواد دیکر ناردجی اپنے لوک کو چلے گئے۔

میتریہ جی کہنے لگے کہ ہے ودُرجی! دھرو کے اُترا کھنڈ میں چلے جانے پر اُنکے پُتر نے بہت دنوں تک راجیہ کیا۔ وے بڑے دھرما تھے اور پرجا ان سے سکھی رہتی تھی۔ جب راجہ انگل بوڑھے ہونے لگے تو انہوں نے سوچا کہ اب مجھے بھی اپنے پتا کی طرح راج پاٹ، دھن دولت اور کٹمب آدی کا موہ چھوڑ کر بھگوان کا تپ کرنے جانا چاہیئے۔ پرنتو انہوں نے سوچا کہ میری استری و پُتر آدی مجھے بن میں جانے سے روکیں گے۔ اس لئے میں پاگل بننے کا سوانگ رچوں ایسا کرنے سے کُٹمبی سمجھیں گے کہ یہ تو پاگل ہو گیا ہے راج کرنے یوگیہ نہیں رہا ہے اور اس پرکار مجھے چھٹکارا مل جائیگا۔ ایسا وچار کر راجہ پاگل جیسے بن گئے اور پاگلوں کی طرح باتیں کرنے لگے۔ جب انکی پتنی آدی نے یہ دشا دیکھی تو انہوں نے دھرو کے چھوٹے بیٹے ارتقات انگل کے چھوٹے بھائی وتسر کو راج گدی پر بٹھا دیا۔ انگل بہت دنوں تک ایسے ہی سوانگ رچاتے رہے اور جب انہوں نے دیکھا کہ وتسر راج کاج اچھی طرح چلانے لگا ہے تو وے ایک دن رات کے سمے گھر سے نکل کر جنگل میں بھگوان کا تپ کرنے چلے گئے اور کچھ دنوں پشچات اپنا تن تیاگ کر سورگ لوک میں چلے گئے۔

# ادھیائے ــــ ۱۳

## دھرو کے کل میں راجہ بین کا جنم لینا

میتریہ جی کہنے لگے کہ ہے بھگت راج ودُرجی! اب میں آپ کو بتاؤں گا کہ دھرو کے کل میں آگے چل کر کون کون راجہ ہوئے۔ راجہ دھرو کی کئی پیڑھیوں کے پشچات انکے ونش میں انگ نام کا ایک راجہ ہوا۔ اس راجہ کے کوئی پُتر نہیں تھا جس کے کارن وہ بڑا دُکھی رہتا تھا۔ سو اُس نے ایک دن اپنے راجیہ کے بڑے بڑے مہاتماؤں اور رشیوں کو بلا کر سبھا کی اور ان سے پرارتھنا کی کہ کوئی

اُٹھ کھڑے اور راجہ منو اور نارد جی کو پرنام کیا۔ منو جی کہنے لگے ہے وتس! تم بھگوان کے بڑے بھگت ہو اور گیانی بھی ہو۔ گیانی منوشیہ کو کبھی کرودھ نہیں کرنا چاہئیے کیونکہ کرودھ کرنے سے منوشیہ کی مت بھرشٹ ہو جاتی ہے اور وہ کرودھ میں کر ادھرم کر بیٹھتا ہے۔ ہے دھرو سنسار میں جو کچھ ہوتا ہے بھگوان کی اچھا سے ہوتا ہے۔ تمہارے بھائی اتم کی مرتیو یکش کے ہاتھوں بھگوان کی اچھا سے ہوئی پرنتو تم نے کرودھ کے وشی بھوت ہو کر ایک یکش کے بدلے لاکھوں یکشوں کو مار ڈالا ایسا کرکے تم نے بڑا ادھرم کیا۔ تم کو ایسا کرنا اچت نہیں تھا۔ یہ تم نے انیائے کیا۔ ہے دھرو! یہ ساری سرشٹی اور جیو بھگوان کے اتپن کئے ہوئے ہیں تم انکو مار کر کیوں اپرادھ اپنے اوپر لیتے ہو۔ یہ سن کر دھرو کو بڑا دکھ ہوا اور انہوں نے اُسی سمے نارائن استر کو نیچے رکھ دیا۔ نارد جی نے کبیر دیوتا کو سمجھایا کہ دیکھو دھرو جی نے یدھ بند کر دیا ہے، اب تم بھی یدھ بند کر دو۔ نارد جی کے کہنے سے کبیر نے بھی یدھ بند کر دیا۔ پھر نارد جی کہنے لگے کہ راجن! تمہارے سیوکوں نے بنا اپرادھ کے دھرو کے بھائی اتم کی ہتیا کر دی تھی۔ اسلئے تم کو چاہئیے کہ تم ان سے جا کر چھما مانگو، کیونکہ بھگوان کا اپدیش ہے کہ جب تم سے کوئی بھول ہو جائے ترنت چھما مانگ لینی چاہئیے۔ اسی پرکار یدی منوشیہ سے اپرادھ ہو جائے تو ترنت ہی بھگوان کی بنتی کر کے اپنے اپرادھ پر شدھ ہردے سے دکھ پرگٹ کرے اور چھما مانگ لے۔ یہ بات سن کر کبیر جی دھرو سے کہنے لگے کہ ہے بھائی! میرے سیوکوں نے تمہارے بھائی کی ہتیا کی تھی مجھے اس کا بڑا دکھ ہے تم ان کا اپرادھ چھما کر دو اور جو دنڈ چاہو مجھ کو دیدو! دھرو کہنے لگے کہ ہے کبیر جی! جو کچھ ہوتا ہے بھگوان کی اچھا سے ہوتا ہے۔ میرے بھائی کی مرتیو بھی تمہارے سیوکوں کے ہاتھ سے لکھی تھی۔ اس میں ان کا یا تمہارا کوئی دوش نہیں ہے۔ آپ دیوتا ہیں اس لئے مجھے ایسا وردان دیجئے کہ مجھے کبھی کرودھ نہ آئے کیونکہ اس کرودھ کے کارن ہی اتنا انرتھ ہوا ہے۔ یہ سن کبیر جی نے دھرو کو وردان دیا اور دونوں گلے مل کر اپنے اپنے کئے کی معافی مانگنے لگے۔ جب دونوں میں میل ہو گیا تو سب دیوتا و نارد جی آدی اپنے اپنے لوک کو چلے گئے اور دھرو بھی اپنی راجدھانی میں لوٹ آئے۔

دھرو جب لوٹ کر آ گئے تو ان ہردے بہت ہی دکھی تھا۔ ان کی آنکھوں کے سامنے یدھ میں مارے گئے اور خون میں تڑپتے ہوئے لاکھوں یکشوں کا چتر گھوم رہا تھا۔ وے سوچنے لگے کہ یہ راج سنگھاسن منوشیہ اہنکاری اور کرودھی بنا دیتا ہے اور اسکے کارن بھائی بھائی کی ہتیا کرڈالتا ہے اور پتا اپنے پتر کو مارڈالتا ہے اور یہ راج پاٹ سگے سمبندھی اور سنسار یہ سب دھوکا ہے منوشیہ ان میں پھنس کر بھگوان کو بھول جاتا ہے اس لئے ان سب کو تیاگ کر بھگوان کا بھجن کرنا چاہئیے۔ یہ وچار کر کے دھرو جی نے اپنے پتر اُتکل کو راج سنگھاسن پر بٹھا دیا اور اپنی استری کو ساتھ لیکر اُترا کھنڈ میں جا کر بھگوان کا تپ کرنے لگے۔

# ادھیائے ــــ ۱۲

## دھرو کا پران تیاگنا اور دھرو لوک کو جانا۔

میترییہ جی کہنے لگے کہ ہے ودر جی! جب دھرو راج اپنی پتنی کے ساتھ بہت دنوں تک تپ کرتے رہے اور انکا انت سمے آ پہونچا تو نارائن جی کی آگیا سے ایک بہت سندر وِمان وہاں آیا، اور بھگوان جی کے گن کہنے لگے کہ ہے بھگت راج دھرو

مرگ دکھائی دیا جس کے پیچھے دوڑتا ہوا وہ کبیر دیوتا کے راجیہ میں اُس جگہ پہونچ گیا جہاں وے وہار کرتے تھے۔ کبیر کے سیوک کہنے لگے کہ تم منوشیہ ہو ہمارے راجیہ میں کیوں آ گئے یہاں سے چلے جاؤ۔ اس بات پر اُتم کو بہت کرودھ آیا اور وے یکش کو گالیاں دینے لگے سو ایک بلوان یکش نے ان کی ہتیا کر دی۔ جب اُتم کے ساتھ گئے ہوئے سپاہیوں نے یہ حال راج دھروجی سے کہا تو دھرو نے اپنی سمست سینا کو تیاری کی آگیا دیدی اور یکشوں سے بدلا لینے کو چل پڑے۔ اُتم کی ماتا کو اپنے پتر کی ہتیا کا سماچار سُن کر اتنا دکھ ہوا کہ وہ ترنت ہی اس کی لاش ڈھونڈھنے کیلئے ون میں چلی گئی۔ جیسے ہی وہ ون میں گئی وہاں بہت زور کی آگ لگ گئی اور وہ وہیں جل کر مر گئی۔ اُدھر راجہ دھرو نے اپنی سینا کو لیکر یکشوں کے راجیہ پر آکرمن کر دیا۔ ان کا مقابلہ کرنے کیلئے یکش لوگ بھاری سینا لیکر آئے۔ ہے وِدُرجی دھرو اتنے بلوان تھے کہ اپنی ساری سینا کو چھوڑ کر اپنا رتھ آگے ہنکوا کر یکشوں کے سامنے جاکر اکیلے یدھ کرنے لگے۔ یکشوں نے بڑی ویرتا سے ان پر آکرمن کیا اور بہتیرے شستر استر چلائے پر تو دھرو پر کسی کا بھی پربھاؤ نہیں پڑتا تھا، اور جس سے دھرو اپنے وان چلاتے تھے تو سینکڑوں یکش مر جاتے تھے اور پچاسوں گھائل ہو جاتے تھے۔ اس پرکار یکشوں کی بہت بڑی سینا کٹ گئی اور جو باقی بچ رہے تھے وے بھاگ کر اپنے راجہ کبیر کے پاس پہونچے اور سارا سماچار کہا۔ کبیر کو یہ سُنکر بڑا کرودھ آیا اور وے بھی رن بھومی میں یدھ کرنے آ گئے۔ انہوں نے دھرو پر بہت سے تیر چلائے پر تو دھرو اپنے تیروں سے ان کے تیروں کے ٹکڑے کر دیا کرتے تھے۔ یہ دیکھ کر کبیر کو بڑا آشچریہ ہوا اور من میں سوچنے لگے کہ یہ کیسا بلشالی یودھا ہے جس پر میرے تیر کام نہیں کرتے۔ یہ وچار کر وے دھرو سے کہنے لگے کہ تم بڑی اچھی وان ودیا جانتے ہو، مجھے بتاؤ کہ تمہیں کس گرو نے یہ ودیا سکھائی ہے؟ دھرو کہنے لگے کہ میرے گرو تریلوکی ناتھ نارائن جی ہیں، جنہوں نے مجھے اور تمکو دونوں کو اُتپن کیا ہے اور ساری سرشٹی اُتپن کی ہے۔ یہ سن کر کبیر جی نے دھرو کو مارنے کے لئے نارائن استر نکالا اور کہا کہ اس سے ہی تو مارا جائیگا، یہ دیکھ کر دھرو جی نے بھی وہی نارائن استر اٹھا لیا۔

میترییہ جی کہنے لگے کہ ہے وِدُرجی جس سے دونوں اور سے نارائن استر نکل آئے تو پرتھوی ڈر کے مارے کانپ اُٹھی دیوتاؤں کے سنگھاسن ہل اُٹھے اور برہماجی کی سمادھی بھنگ ہو گئی جب برہماجی نے دیکھا کہ دونوں اور سے نارائن استر اٹھا لئے گئے ہیں اور اگر دونوں نے چلا دیئے تو سنسار پر رہنے والے سارے پرانی چھن بھر میں ہی جل کر راکھ ہو جائیں گے، اور دونوں کو وردان ہے کہ ان کو کوئی نہیں مار سکتا سو ان میں سے کوئی بھی نہیں مریگا ایسا وچار کر وے ترنت ہی اُٹھ کھڑے ہوئے اور دھرو کے پتامہ (دادا) سوئمبھو منو اور رشی راج نارد جی سے کہنے لگے کہ آپ دونوں جاکر یہ انرتھ ہونے سے روکئے اور ان دونوں میں میل کرا دیجئے۔ برہماجی کی آگیا سُن کر دونوں ترنت ہی رن بھومی میں دھرو کے پاس آ گئے۔

## ادھیائے —— ۱۱

## دھرو اور کبیر جی میں ملاپ ہونا اور دھرو جی کا راجگدی تیاگ کر تپ کرنے چلے جانا

میترییہ جی کہنے لگے کہ ہے وِدُرجی! جب بھگت راج دھرو نے دیکھا کہ اسکے دادا آئے ہیں تو وے ترنت ہی رتھ پر سے نیچے

جس نے آپکے درشن کر لیئے اسے کسی وستو کی نہ تو اچھا رہتی ہے اور نہ آوشیکتا سو مجھے اب کچھ بھی نہیں مانگنا ہے میں چاہتا ہوں کہ آپ ایسا وردان دیں کہ میں آپکو کبھی نہ بھول سکوں اور آپکے چرنوں میں پریت سدا بنی رہے۔ یہ سن کر نارائن جی کہنے لگے کہ تیری یہ اچھا پورن ہوگی اور تو نے راج سنگھاسن پراپت کرنے کیلئے میرا بھجن کیا تھا سو تجھے راج سنگھاسن مل جائیگا۔ تیری سوتیلی ماتا جس نے تجھے طعنہ مارا تھا وہ اور تیرا بھائی دونوں تیری سیوا کرینگے اور تو اپنی اسی سوتیلی ماں کے سامنے چھتیس ہزار ورش تک راجیہ کریگا۔ تیرے بھائی اتم کی مرتیو ایک یکش کے ہاتھوں ہوگی، اور اسی کے ویوگ میں تیری سوتیلی ماں بھی مر جائے گی۔ میں شریر تیاگنے کے پشچات تیرے نام سے ایک الگ دھرو لوک بناؤں گا، جو سب لوکوں سے اتم ہوگا اور جب تک سرشٹی بنی ہوئی ہے تو وہاں رہیگا اور جب پرلے ہو جائیگی تو تجھے مکتی مل جائے گی۔ سنسار میں جب تک منوشیہ جاتی جیوت ہے تیرا نام امر رہے گا بھگوان یہ وردان دھرو کو دے کر بیکنٹھ کو چلے گئے۔ پون چلنے لگی اور جیو جنتو پرسن ہو گئے۔

بھگوان کا وردان پا کر دھرو اپنے گھر کی اور چل دیئے۔ جب نارد جی نے یہ دیکھا کہ دھرو راج اپنے گھر کو جا رہے ہیں تو وے انکے پتا کے پاس پہونچے اور ان سے کہا کہ تمہارا پتر بھگوان کے درشن پراپت کر کے اب راجدھانی میں آ رہا ہے۔ نارد جی کے یہ وچن سن کر راجہ اتان پاد کو بڑی پرسنتا ہوئی اور انہوں نے سمت نگر واسیوں سے کہلوایا کہ آج ہمارا پتر آ رہا ہے۔ نگر واسیوں نے یہ سماچار سنکر اپنے گھروں کو اچھی طرح سجایا۔ مارگ پر پانی چھڑک دیا اور دونوں اور بندر وارین لگا کر پورے مارگ کو سجا دیا۔ استریاں سونے کے تھالوں میں دیپک جلا کر آرتی کرنے کو گھروں کے دواروں پر آ کر بیٹھ گئیں۔ راجہ اتان پاد اپنے پتر اتم کو ساتھ لے کر سونے کے سنگھاسن یہ ہاتھی کے اوپر بیٹھ کر اپنے پتر کو لانے کے لئے نگر کے باہر آ گئے جس سمے دھرو بھگت وہاں آئے تو آکاش سے دیوتاؤں نے پھولوں کی ورشا کی اور چاروں اور باجے بجنے لگے اور شنکھ دھونی ہونے لگی۔ دھرو جی مرگ چھالا دھارن کئے ہوئے تن پر بھبوت ملے ہوئے تھے اور ان کی جٹائیں لمبی ہو گئی تھیں، راجہ نے پتر کو دیکھتے ہی اٹھا کر سینے سے لگا لیا۔ ہے ودُر جی اس سمے کا کیا ورنن کروں، راجہ کی آنکھوں سے آنسو بہہ رہے تھے اور چھوٹی رانی کی ہچکی بندھ گئی تھی اور وہ بار بار دھرو کو چوم رہی تھی اور کہہ رہی تھی کہ ہے بیٹے میرا اپرادھ چھما کر۔ میں نے تجھے بڑا کشٹ دیا۔ دھرو جی کہنے لگے ہے ماتا! اس میں تمہارا کوئی دوش نہیں ہے بھگوان کو ایسا ہی کرنا تھا۔ اور یہ تو تمہارا طعنہ نہیں تھا بلکہ میرے لئے وردان سدھ ہوا کہ مجھے بھگوان جی کے درشن ہو گئے۔ دھرو کی ماں رانی سنیتی نے بھی دھرو کو بہت پیار کیا اور پانچوں ہاتھی پہ بیٹھ کر محلوں کی اور چلے۔ راستے میں استریوں نے انکی آرتی اُتاری اور راجہ غریبوں اور براہمنوں کو دروبہ دیتے ہوئے محلوں میں آ گئے۔ راجہ نے دھرو کو اچھے اچھے وستر پہنائے اور پریم پوروک سنگھاسن پر اپنے پاس بٹھانے لگے۔

جب دھرو سیانے ہو گئے تو راجہ نے ان کو راج گدی پہ بٹھایا اور راج پاٹ ان کو سونپ کر بھگوان کا بھجن کرنے بن میں چلے گئے۔ دھرو نے اپنے بھائی اتم کو مکھیہ منتری بنایا اور اتم ان کی آگیا نو سار راج کا کاریہ کرتے تھے۔ ہے ودُر جی دھرو یہ سمجھتے تھے کہ یہ راج پاٹ بھگوان کی دھروہر ہے اور ساری پرجا بھگوان کی سنتان ہے سو وے اس بات کا دھیان رکھتے تھے کہ پرجا کو کسی پرکار کا کشٹ نہیں ہونے پاوے۔ ان کے راجیہ میں کوئی منوشیہ ادھرم نہیں کرتا تھا اور شیر و بکری ایک گھاٹ پہ پانی پیتے تھے۔ ان کا راجیہ ساتوں دویپوں میں پھیلا ہوا تھا۔ ایک دن ان کا بھائی اتم شکار کھیلنے گیا۔ اسے وہاں ایک بہت ہی سندر

میں کیا بتاؤں کہتے ہوئے بھی لجا آتی ہے۔ میری چھوٹی رانی نے دھرو سے ایسی کٹھور بات کہہ دی کہ اُسنے کرودھ میں آکر گھر چھوڑ دیا اور بن میں چلا گیا۔ یہ کہہ کر راجہ رونے لگے اور کہنے لگے ہے بھگوان مجھ سے بڑا پاپ ہوا۔ میرا اگیان بچہ میری بھول کے کارن نہ جانے کہاں مارا مارا پھر رہا ہوگا۔ کیسے کشٹ پا رہا ہوگا۔ ناردجی کہنے لگے کہ ہے راجن تم رونا بند کر دو۔ میں جنگل میں تھوڑی دیر ہوئی تمہارے پُتر سے مل کر آ رہا ہوں۔ وہ بھگوان کا سچا بھگت ہے اور انہیں کا اسمرن کرنے گیا ہے۔ میں نے اُسے بہت سمجھایا کہ تو گھر لوٹ چل، پرنتو وہ نہ مانا۔ اب وہ میرے کہنے سے متھراجی میں بھگوان کا بھجن کرنے گیا ہے۔ اب تم اسکی چنتا بالکل مت کرو۔ کیونکہ اب بھگوان اس کے رکھوالے ہو گئے ہیں، اور اب اُسے کسی پرکار کا دکھ نہیں مل سکتا۔ دھرو کو بھگوان جی درشن دینگے اور جب تک سرشٹی پر پرانی جیوت ہیں، اس کا نام امر رہے گا۔ ایسا کہہ کر ناردجی ہری کا نام لیکر بین بجاتے ہوئے چلے گئے۔

میترییہ جی کہنے لگے کہ ہے وِدُرجی! ناردجی سے مل کر دھرو بالک متھراجی میں یمنا کے کنارے بیٹھ کر تپ کرنے لگا پہلے اُس نے بھوجن کم کیا پھر بھوجن چھوڑ کر پیڑ کی پتیوں کا بھوجن کرنے لگا پھر وہ بھی چھوڑ کر وایو کھا کر تپ کرتا رہا پھر اُس نے ایک پیر پر کھڑے ہو کر بھگوان کا تپ کرنا آرمبھ کر دیا۔ پھر اس نے بھگوان کا روپ اپنے ہردے میں دھارن کر کے سواس (سانس) پھری اور روک لی سو تینوں لوکوں میں پون چلنا بند ہو گئی۔ پون رُک جانے سے پرانیوں کے دم گھٹنے لگے تو برہما جی بھگوان جی کے پاس گئے اور کہنے لگے کہ ہے ترلوکی ناتھ! تینوں لوکوں میں ہوا بند ہو گئی ہے سو اس کا کیا کارن ہے کرپا کر کے جلدی سے پون چلایئے۔ بھگوان جی کہنے لگے کہ ہے برہما میرا ایک ایسا بھگت اتپن ہوا ہے جس نے پون کو اپنے اندر بھر لیا ہے۔ جس سے پون چلنا رُک گئی ہے۔ میں ابھی جا کر اس کو درشن دونگا اور پون کو مکت کر دوں گا۔

# ادھیائے ــــ ۱۰

## بھگوان کا دھرو کو درشن دینا

میترییہ جی کہنے لگے کہ ہے ودرجی! بھگوان نے برہما جی سے ایسا کہہ کر ترنت وہی چتربھج روپ دھارن کر لیا جو دھرو نے اپنے ہردے میں دھارن کیا تھا اور اس کے سامنے جا کر کھڑے ہو گئے۔ دھرو بھگت نے جب آنکھیں کھولیں اور بھگوان کو اپنے سامنے کھڑے ہوئے دیکھا تو ڈنڈوت کر کے ان کی بڑی کرپا کی، اور ہاتھ جوڑ کر کہنے لگا کہ ہے ترلوکی ناتھ آپ نے بڑی کرپا کی ہے جو مجھے درشن دیئے ہیں۔ رشی منی ہزاروں ورش تپ کر کے بھی آپکے درشن نہیں پا سکتے ہیں، پرنتو آپ نے میرے اوپر بڑی کرپا کی ہے جو تھوڑی سی بھگتی کرنے سے ہی درشن دیدیئے۔ میں آپکی استوتی کس منہ سے کروں، کیونکہ میں تو منوشیہ ہوں، دیوتاؤں میں سرشیٹھ برہما جی بھی آپ کا گن گان نہیں کر سکتے۔ آپ ہی نے تینوں لوکوں کو اور سمت پرانیوں کو اتپن کیا ہے۔ ہے بھگوان سنساری منوشیہ مایا جال میں پھنسے رہتے ہیں، اور آپکے درشن کبھی نہیں پاتے پرنتو یہ آپکی ہی مایا تھی کہ میری ماں نے مجھے طعنہ دیا جس کے کارن میں آپکا بھجن کرنے نکل پڑا اور آپکے درشن پائے۔ اس پرکار بھگت راج دھرو کی استوتی کرنے پر بھگوان جی کہنے لگے کہ ہے بھگت میں تجھ سے بہت پرسن ہوا ہوں تو جو چاہے وہ دان مجھ سے مانگ لے۔ بھگوان جی کے یہ وچن سُن کر دھرو کہنے لگا کہ ہے بھگوان!

نادان بالک دھرو کو جنگلوں میں جاتا دیکھا تو سوچنے لگے کہ دیکھو یہ بچہ ابھی کتنی آیو کا ہے پرنتو چھتری پُتر ہے اس لئے اپنے مان اپمان کو کتنی اچھی طرح سمجھتا ہے کہ اپنی سوتیلی ماں کے طعنہ مارنے پر گھر سے نکل پڑا۔ یہ وچار کر نارد جی سوچنے لگے کہ اسکی پریکشا لینا چاہیئے کہ یہ اپنی پرتگیا کا پالن کرے گا یا نہیں۔ ایسا وچار کر وے دھرو کے پاس آئے اور کہنے لگے کہ ہے راج پُتر! تم ابھی بالک ہو۔ بچوں کو ماتا پتا بُرا بھلا کہتے ہیں اور مارتے پیٹتے بھی ہیں ان کو اس میں اپمان نہیں سمجھنا چاہیئے۔ تجھے تیری ماں نے کچھ کہہ دیا تو اتنا کرودھت ہو گیا کہ تپ کرنے چل دیا ایسا کرنا تجھ کو اُچت نہیں ہے، تو میرے ساتھ چل میں تجھے راج سنگھاسن دِلوا دوں گا۔ اور جو تو بھگوان کو ڈھونڈھنے جا رہا ہے تو یہ مت سمجھ کہ وے تجھے مل جائیں گے کیونکہ رِشی منی ہزاروں ورش تپیا کرتے ہیں تب بھی ان کے درشن نہیں ہوتے تو تو ابھی بچہ ہے ان کو کیسے پا سکے گا۔ ون میں تجھے جانور مار کر کھا جائیں گے۔ اس لئے تو اپنا ہٹھ چھوڑ دے اور میرے ساتھ لوٹ چل۔ میں نارد مُنی ہوں اور میری بات کوئی رِشی مُنی یا دیوتا ٹال نہیں سکتے۔ تیرے پتا میرے کہنے سے تجھ کو راج گدّی دیدینگے۔ اور تو سکھ بھوگے گا۔ یہ سُن کر دھرو کہنے لگا کہ ہے نارد مُنی میں نے بھی اپنی ماتا سے سُنا ہے کہ آپ رِشیوں میں پرم شریشٹھ ہیں۔ میں آپکا کہنا مان لیتا پرنتو میں چھتری پُتر ہوں اور میرے ونش میں سدیو سے یہ پرمپرا چلی گئی ہے کہ چاہے پران چلے جائیں پرنتو وچن بھنگ نہ ہو۔ سو ہے منی ناتھ میں نے جو پرتگیا کر لی ہے اس سے میں پھر نہیں سکتا۔ میں بھگوان جی کے درشن کئے بنا گھر نہیں لوٹ کر جاؤں گا۔ آپ اگر میرا بھلا چاہتے ہیں تو مجھے ایسا مارگ بتایئے جس سے بھگوان مجھ سے پرسن ہو کر اپنے درشن دیں۔ جب نارد جی نے دیکھا کہ یہ بچہ واستو میں بھگوان کا سچا پریمی ہے اور اپنی پرتگیا نہیں توڑ سکتا تو وے بہت پرسن ہوئے اور کہنے لگے کہ راج پُتر! تیری یہ اسیم بھگتی دیکھ کر میرے ہردے کو بڑی پرسنتا ہوئی ہے۔ میں تجھے بھگوان جی کے درشن کرنے کی سرل ودھی بتاتا ہوں۔ یمنا جی کے کنارے متھرا نام کا ایک پرم پوتر تیرتھ ہے وہاں جا۔ اس جگہ تری لوکی ناتھ آنند کند شری کرشن چندر جی مہاراج ہر سمے وراجمان رہتے ہیں۔ وہاں جا کر چیلا سن کُش تردھی سے درڑھ آسن جما کر تم بھجن کرو۔ وہاں پرتی دن یمنا جی میں اشنان کرنے سے تمہارا شریر اور ہردے دونوں نرمل ہو جائیں گے۔ اسکے پشچات تم نتیہ سویرے اُٹھ کر اوم نمو بھگوتے واسدیوائے اس منتر کا جپ کرنا اور اس چتربھج دھاری گلے میں ویجنتی مالا دھارن کئے ہوئے۔ سر پہ سونے کا مکٹ پہنے ہوئے۔ گرڑ کی سواری پر بیٹھے ہوئے مند مند مسکاتے ہوئے بھگوان کی مورتی کا دھیان ہردے میں رکھنا۔ اس پرکار بھگوان کا نام لینے سے وے تجھ کو درشن دینگے۔ نارد جی کے یہ اُپدیش سن کر دھرو بھگت کہنے لگا کہ ہے منی شریشٹھ آپ نے بڑی کرپا مجھ بالک پر کی ہے جو اس کو پانے کا سیدھا اور سچا راستہ بتا دیا ہے نہیں تو میں جانے کہاں کہاں بھگوان کو ڈھونڈھتا پھرتا۔ ایسا کہہ کر دھرو بالک نارد جی کو پرنام کر کے تیرتھ راج متھرا کی اور چل دیا اور نارد جی اسکے پتا اُتان پاد کے پاس گئے۔ وہاں جا کر انہوں نے دیکھا کہ راجہ اُتان پاد اور ان کی رانی دونوں پُتر کے شوک میں بیٹھے ہوئے تھے اور کہہ رہے تھے کہ ہماری مت ماری گئی تھی جو چھوٹے سے بالک کو بھگوان کا بھجن کرنے کا اُپدیش دیا اور وہ گھر چھوڑ کر چلا گیا، پتہ نہیں جنگل میں کہاں بھٹک رہا ہوگا۔ اُتان پاد نے چھوٹی رانی سے بات کرنا بھی بند کر دی تھی، اور اس سے کہتے تھے کہ تیرے کارن ہی میرا پُتر گھر سے نکلا ہے تو بہت ہی دُشٹا استری ہے۔ جب نارد جی وہاں پہونچے تو راجہ اور رانی دونوں نے اُٹھ کر اُن کو پرنام کیا۔ نارد جی کہنے لگے کہ ہے راجہ تم ہمیں بڑے شوک میں دکھائی دیتے ہو اس کا کیا کارن ہے ہمیں بتاؤ۔ راجہ اُتان پاد کہنے لگے کہ ہے مُنی شریشٹھ

# ادھیائے ــــــ ۹

## بھگت راج دھرو کا جنم لینا و تپ کرنا۔

میتریہ جی کہنے لگے کہ ہے وِدُر جی! برہما کے پُتر سنکادک۔ نارد جی۔ وِبھو ہنس۔ آرونی اور یتی انہوں نے برہمچاری ہونے کے کارن گرہست آشرم نہیں لیا اس لئے ان سے ونش نہیں چلا۔ برہما جی کا ایک پُتر ادھرم بھی تھا اسکی مرشا نام والی استری سے دمبھ نامک پُتر اور مایا نام کی کنیا اتپن ہوئی۔ ان دونوں بھائی بہنوں کا آپس میں وِواہ کر کے نراتی (مرتیو) نے گود لے لیا کیونکہ اسکے کوئی سنتان نہ تھی۔ دمبھ کی پتنی سے لوبھ نام کا پُتر اور نکرتی نام کی کنیا اتپن ہوئی ان کا بھی آپس میں وِواہ ہو گیا۔ لوبھ کے کرودھ نام کا پُتر اور ہنسا نام کی کنیا اتپن ہوئی۔ ان دونوں کا بھی آپس میں وِواہ ہو گیا۔ ہنسا کے پیٹ سے کلی نام کا پُتر اور دُرکتی نام کی پُتری اتپن ہوئی۔ کلی اور دُرکتی کا بھی آپس میں وواہ ہو گیا، جن سے بھئے نام کا پُتر اور مرتیو نام کی پُتری اتپن ہوئی۔ ان دونوں کی سنتانیں نرئے نام کا پُتر اور یاتنا نامک پُتری تھی۔ اس پرکار برہما کے ادھرم پُتر سے اتپن سنتانوں کا یہ ورنن ہے اب میں تم کو بتاؤں گا کہ برہما جی کے ہنیہ بھاگ سے اتپن ہوئے سوئمبھو منو کا ونش کس پرکار چلا۔

راجہ سوئمبھو منو کے دو پُتر تھے ایک کا نام تھا اُتان پاد اور دوسرے کا پریہ ورت۔ اُتان پاد سوئمبھو منو کے مرنے پر گدی پر بیٹھا۔ اسکے سرُوچی اور سونیتی نام کی دو پتنیاں تھیں۔ بڑی رانی کے پُتر کا نام دھرو تھا اور چھوٹی رانی کے پُتر کا نام اتم تھا۔ راجا اُتان پاد کی چھوٹی رانی بہت سُندر تھی۔ اس لئے وے اس سے تھا اسکے پُتر سے بہت پریم کرتے تھے اور بڑی رانی سے اور اس کے پُتر دھرو سے کم پریم تھا۔ ایک دن راجہ اُتان پاد چھوٹی رانی کے پُتر کو گود میں بٹھا کر پیار کر رہے تھے کہ اُس سمے دھرو بھی وہاں آ پہونچا اور گود میں چڑھنے لگا۔ راجہ نے چھوٹی رانی کے بھئے سے ان کو گود میں نہیں اُٹھایا۔ تب چھوٹی رانی دھرو سے کہنے لگی کہ ہے بچے! تم راجہ کے پُتر تو اوشیہ ہو پرنتو راجہ کی گودی میں چڑھ کر راج سنگھاسن پر بیٹھنے کے یوگیہ نہیں ہو۔ اگر تم نے پچھلے جنم میں بھگوان کا جپ تپ کیا ہوتا تو میری کوکھ سے جنم ملتا اور راج سنگھاسن پر بیٹھتے۔ اگر تم راج سنگھاسن بیٹھنا چاہتے ہو تو جا کر کچھ ورشوں تک بھگوان کا بھجن کرو اور ان سے پرارتھنا کرو کہ تمہیں میری کوکھ سے جنم ملے تب تم راجہ بن سکتے ہو۔ ہے وِدُر جی! دھرو کی آیو اُس سمے پانچ ورش کی تھی۔ اسکو اپنی سوتیلی ماں کے یہ شبد وان کی طرح ہردے پر لگے اور وہ کرودھ کے کارن روتا ہوا اپنی ماں سنیتی کے پاس پہونچا۔ پُتر کو اس طرح روتے دیکھ کر سنیتی نے اس کو دوڑ کر اپنی گود میں اٹھا لیا اور پوچھنے لگی کہ ہے پُتر تجھ کو کس نے مارا ہے جو اتنا رو رہا ہے۔ تب دھرو نے ساری بات بتائی کہ کس پرکار سوتیلی ماں نے ان کا اپمان کیا تھا۔ یہ سن کر سنیتی کہنے لگی کہ ہے پُتر! تیری سوتی نے جو کچھ کہا ہے وہ ٹھیک ہی ہے کیونکہ اگر تو نے پچھلے جنم میں بھگوان کی بھگتی اور تپ کیا ہوتا تو تیرا جنم مجھ ابھاگی کے پیٹ سے نہ ہوتا۔ اگر تو راج سنگھاسن پر بیٹھنا چاہتا ہے تو بھگوان کا تپ کر۔ بھگوان کا بھجن کرنے سے منوشیہ کی ساری منو کامنائیں پُورن ہوتی ہیں میتریہ جی کہنے لگے کہ اس پرکار اپنی ماتا کے وچنوں کو سُن کر دھرو کو دھیرج بندھا اور انہوں نے پرتگیا کر لی کہ اب میں بھگوان کا تپ کروں گا اور راج سنگھاسن پر بیٹھوں گا یہ نشچے کر کے وے محلوں سے نکل گئے اور جنگلوں کی چل دیئے۔ نارد منی نے جب

# ادھیائے — ۸

## ستی کا ہمالیہ کے یہاں جنم لینا اور شنکر جی کے ساتھ وِواہ

میتریہ جی کہنے لگے کہ ہے وِدُر جی! اب میں تم کو ستی کے دوسرے جنم کی کتھا سناتا ہوں۔ جس سمے ستی اپنے پتی کا کہنا نہ مان کر اپنے پتا کے یہاں یگیہ شالا میں گئیں اور وہاں ان کا اپمان ہوا تو ان کو بڑا دکھ ہوا اور پران تیاگتے سمے انہوں نے پرن کر لیا تھا کہ میں اگلے جنم میں پھر مہادیو کے ساتھ وواہ کرونگی اور ہمیشہ ان کا کہنا مانونگی کبھی ان کی اِچھا کے وِرُدھ کام نہیں کرونگی۔ سو انہوں نے پران تیاگ کر ہماچل پربت راج کے یہاں ان کی پتنی منیا کے پیٹ سے پاروتی کے نام سے جنم لیا۔ جب کنیا بڑی ہو گئی اور وواہ کے یوگیہ ہوئی تو ہماچل نے اس سے پوچھا کہ تو کس کے ساتھ وواہ کرنا چاہتی ہے تو پاروتی نے کہا کہ میں یوگی راج دیوتاؤں میں سروسریشٹھ مہادیو جی کے ساتھ وواہ کروں گی۔ کیونکہ انکو اپنے پچھلے جنم کی ساری کتھا معلوم تھی۔ ہماچل کہنے لگے کہ پتری مہادیو جی تو ساکشات بھگوان کا اوتار ہیں ..... وے تجھ سے وواہ کیسے کریں گے۔ پاروتی نے کہا کہ ہے پتا جی! میں نے پرن کر لیا ہے کہ میں انہیں سے وِواہ کروں گی اور کسی سے نہیں۔ ایسا کہہ کر پاروتی جی کچھ دیر پشچات گھر سے نکل کر ون میں چلی گئیں، اور وہاں جا کر شنکر مہادیو جی کا نام لے کر تپ کرنے بیٹھ گئیں۔ بہت دن پیچھے ایکدن نارد جی سورگ سے یاترا کرتے ہوئے مرتیو لوک کی اور آرہے تھے کہ انہوں نے پاروتی جی کو تپ کرتے ہوئے دیکھ لیا سو وے ان کے پریم کی پریکشا لینے کے لئے وہاں آکر کہنے لگے کہ ہے پتری تم پربت راج ہماچل کی راج کنیا ہو، یہاں کس لئے تپ کرنے بیٹھی ہو۔ پاروتی جی کہنے لگیں کی ہے رشی راج میں نے پرن کر لیا ہے کہ میں مہادیو جی سے وِواہ کروں گی، سو اسی اِچھا سے میں تپ کر رہی ہوں۔ یہ سنکر نارد جی کہنے لگے کہ ہے پتری تم بڑی ہی مورکھ ہو۔ تم راجہ کی کنیا ہو کر ایک سادھو کے ساتھ وواہ کرنا چاہتی ہو۔ دیکھو شوجی کے پاس پہننے کے کپڑے تک نہیں ہیں اس لئے مرگ چھال پہنتے ہیں۔ بھنگ دھتورا آدی پیتے ہیں۔ مرگھٹوں میں گھومتے رہتے ہیں۔ تم کسی دیوتا سے وواہ کیوں نہیں کر لیتیں۔ یہ سنکر پاروتی جی کہنے لگیں کہ ہے رشی راج! میں نے آپ سے پہلے ہی کہہ دیا ہے کہ میں شوجی سے ہی وواہ کرونگی اور کسی سے نہیں۔ میں شوجی کی ہی داسی ہوں جنم جنمانتر تک انہیں کی داسی رہونگی۔ یہ دیکھ کر نارد جی کو بڑی پرسنتا ہوئی اور کہنے لگے کہ ہے پاروتی تمہاری کامنا پورن ہوگی۔ ایسا کہہ کر وے وہاں سے چل دیئے اور بھگوان شنکر کے پاس آکر سارا حال کہا — مہادیو جی نے سنا کہ ستی نے پاروتی کے روپ میں دوسرا جنم لیا ہے اور اب پچھلی بھول پر پچھتا کر تپ کر رہی ہے اور میرے ہی ساتھ وواہ کرنا چاہتی ہے تو وے ان کے پریم میں دیاکل ہو گئے اور ترنت ہی وہاں سے چل دیئے اور پربت راج ہماچل سے کہا کہ آپکی پتری میرے ساتھ وواہ کرنا چاہتی ہے اگر آپکی اِچھا ہو تو میرے ساتھ وواہ کر دیں۔ یہ سنکر ہماچل کہنے لگے کہ ہے مہاراج مہادیو جی! آپ تو سب دیوتاؤں میں بڑے ہیں اور آپ کی مہما سب دیوتا اور رشی گن گاتے رہتے ہیں۔ یہ میرے پچھلے جنموں کے پنیہ کا پھل ہے کہ میری کنیا آپکے ساتھ وِواہی جاوے سو ہے مہادیو جی آپ میری کنیا کو گرہن کر لیجئے۔ ایسا کہہ کر ہماچل نے پاروتی کا وِواہ شوجی کے ساتھ کر دیا اور پاروتی جی پرسن ہوتی ہوئی اپنے پتی بھولے بابا کے ساتھ چلی گئیں۔

شوجی کہنے لگے کہ برہماجی! میں نے دکش پر اُس سے بھی کرودھ نہیں کیا تھا جب انہوں نے آپکی سبھا میں مجھے شاپ دیا تھا پرنتو ستی کے پران تیاگنے کا سماچار سنکر مجھے کرودھ آگیا تھا جس کے کارن دکش کو پران گنوانے پڑے اور ان رشیوں و دیوتاؤں کو بھی کشٹ اٹھانا پڑا۔ مجھے اس کا بڑا دُکھ ہے۔ پرنتو جو کچھ ہوتا ہے پرماتما کی اِچھا سے ہوتا ہے، اب آپ مجھے جیسی آگیا دیں ویسا کروں۔

## ادھیائے ـــــــ ۷

## بھگوان شنکر جی کا برہماجی آدی کے ساتھ دکش کی یگیہ شالا میں جاکر دکش کو جیوت کرنا۔

میتریہ جی کہنے لگے کہ ہے وِدُر جی! اس کے پشچات برہماجی اور شنکر جی سب دیوتاؤں کے ساتھ دکش کی یگیہ شالا میں گئے اور وہاں پر جو گھائل ہوئے رشی و دیوتا پڑے تھے انکو اپنی کرپا سے مہادیو جی نے ٹھیک کر دیا۔ پھر گورشی کی داڑھی ویربھدر نے نوچ ڈالی تھی سو بکرے کی داڑھی لگا کر ان کی داڑھی بنا دی۔ تب برہماجی کہنے لگے کہ ہے مہادیو جی دکش پرجاپتی کا مرت شریر جو یہاں پڑا ہے اسکو بھی اپنی کرپا سے جیوت کر دیجیئے۔ یہ سُن کر مہادیو جی کہنے لگے کہ دکش کا شر اگنی میں گر کر بھسم ہو گیا ہے وہ نیا نہیں بن سکتا، یدی آپ آ گیا دیں تو یگیہ کا جو بکرا یہاں بندھا ہے اس کا شر کاٹ کر دکش کے لگا کر جیوت کر سکتا ہوں، جب برہماجی نے حامی بھر دی تو مہادیو جی نے بکرے کا شر ان کے دھڑ پر لگا کر جیوت کر دیا۔ شوجی کی دیا سے یگیہ شالا پھر پہلے جیسی ہو گئی۔ دکش پرجاپتی جیوت ہوتے ہی مہادیو جی کو پرنام کر کے کہنے لگے کہ ہے مہاراج! مجھ سے بڑی بھُول ہوئی جو میں نے آپ کا اپمان کیا کیونکہ میں یہ نہیں جانتا تھا کہ آپ اتنے شکتی شالی دیوتا ہیں۔ آپنے اپنی شکتی سے مجھے پھر جیوت کر کے میرا بڑا اُدھار کر دیا ہے۔ ہے مہادیو جی آپ مہان ہیں، میں آپ کی استوتی اس مکھ سے نہیں کر سکتا۔ یہ سُن کر مہادیو جی کہنے لگے کہ ہے پرجاپتی اب آپ پھر یگیہ آرمبھ کیجیئے۔ شنکر جی کی آگیا سے دکش پھر یگیہ کرنے لگے تو برہما۔ وشنو۔ شنکر جی تتھا انیہ مہرشیوں نے اس یگیہ کو شاستروں کی ودھی سے سمپورن کرایا۔ جب یگیہ سمپورن ہوا تو یگیہ کنڈ سے پار برہم بھگوان نے چتربھجی روپ دھارن کر کے گرڑ کی سواری پر بیٹھ کر سب کو درشن دیئے۔ بھگوان کی اُس مورتی کو دیکھ کر وہاں جتنے بھی لوگ بیٹھے تھے سب نے اُٹھ کر ساشٹانگ ونڈوت کی۔ دکش پرجاپتی ہاتھ جوڑ کر بھگوان کی استوتی کرنے لگے ہے ترلوکی ناتھ! میں نے اپنے دربھاگیہ کے وشی بھوت ہو کر شنکر جی کا اپمان کیا تھا جس کے کارن مجھے ڈنڈ ملا اور یگیہ بھی ودھونس ہو گیا۔ پرنتو اب آپکی کرپا سے میرا یگیہ سمپورن ہوا اب میرا جنم سپھل ہو گیا ہے ـــــ اور آپ کرپا کر کے ایسا وردان دیجیئے کہ آگے چل کر کبھی بھی میں ایسی مورکھتا نہ کروں اور سدیو آپکے چرنوں میں پریت لگا تا رہوں اور کام کرودھ مد اور لوبھ سے بچا رہوں۔ ہے بھگوان کرودھ منوشیہ اور دیوتا سب کا شترو ہے اس کے کرنے سے منوشیہ کی مت بھرشٹ ہو جاتی ہے، اور کرودھ کا پھل اچھا نہیں ہوتا۔ اسکے پشچات وہاں بیٹھے ہوئے برہماجی۔ مہادیو جی۔ بھرگورشی۔ گندھرو تتھا دیوتاؤں آدی نے بھی بھگوان کی استوتی کی۔ یگیہ پرش بھگوان جی دکش سے کہنے لگے کہ ہے پرجاپتی تم نے شنکر جی کا اپمان کر کے بڑی بھُول کی۔ برہما۔ وشنو، اور شنکر جی یہ تینوں ایک برابر ہیں۔ تینوں ہی میری آگیا سے اپنا اپنا کام کرتے ہیں۔ اگر تم اپنا کلیان چاہتے ہو تو ہمیشہ میرا بھجن کیا کرو۔ ایسا کہہ کر یگیہ پرش انتردھیان ہو گئے اور سب دیوتا اپنے اپنے لوک کو چلے گئے۔ دکش پرجاپتی شنکر جی کو بھگوان کا اوتار سمجھ کر پُوجا کرنے لگے۔

# ادھیائے — ۶

## رشیوں اور دیوتاؤں کا برہما جی کے پاس جانا اور یگیہ میں ودھونس ہونیکا حال بتانا

میتریہ جی کہنے لگے کہ ہے ودُرجی! جب ویر بھدر نے رشیوں اور دیوتاؤں آدی کو مار پیٹ کر اور انکے انگ بھنگ کرکے سبھا سے باہر پھینک دیا تو وے لوگ روتے چلاتے ہوئے برہما جی کے پاس پہونچے اور اپنے کشٹ کا حال بتایا۔ جب برہما جی نے انکی ساری کہانی سُن لی تو کہنے لگے کہ تم لوگوں نے یہ اچھا نہیں کیا کہ یگیہ میں بیٹھے رہے اور دکش کو شوجی کا اپمان کرنے سے نہیں روکا اور ان کا بھاگ یگیہ میں نہ رکھوا کر اپنا بھاگ لیا۔ یہ تم لوگوں نے بڑے ادھرم کا کام کیا تھا جس کا دنڈ تم کو ملا ہے۔ مہادیو جی ساکشات بھگوان جی کے اوتار ہیں اور سب دیوتاؤں میں بڑے ہیں ان کا کچھ نہیں بگاڑ سکتا۔ تم لوگوں کو چاہیئے کہ میرے ساتھ ان کے پاس چلو اور اپنی بھول کے لیئے چھما مانگو۔ ایسا کہہ کر برہما جی سب کے ساتھ کیلاش پروت پر آئے۔ کیلاش پروت ہمالیہ کا ہردے مانا جاتا ہے جس کے پاس ہی سر دتم مان سرور نامک جھیل ہے۔ کیلاش پربت کے چاروں اور سدا ہی برف رہتا ہے اور وہ استھان اتنا پوتر ہے کہ وہاں جاتے ہی سات جنم کے پاپ دُور ہو جاتے ہیں۔ یہاں پر مرتیو کی چھایا بھی نہیں پڑتی اور اس استھان کو دیکھنے کی اچھا دیوتا اور رشی لوگ کرتے ہیں پرنتو بِرلے کو ہی وہاں کے درشن پراپت ہوتے ہیں۔ جو منوشیہ مان سرور میں جا کر اشنان کرتا ہے اس کا شریر اور من دونوں نرمل ہو جاتے ہیں اور وہ آواگون سے مکت ہو جاتا ہے۔ جو منوشیہ کیلاش پروت کے چھیتر میں جا کر پران تیاگتے ہیں وے سیدھے بیکنٹھ کو جاتے ہیں اور وہاں پر جا کر جو اچھا منوشیہ کرے وہ پورن ہو جاتی ہے۔ اُسی کیلاش پروت پر چار سو یوجن اونچا اور تین سو یوجن چوڑا ایک وشال وٹ ورکش ہے جس کے نیچے مہادیو جی بیٹھے ہوئے بھگوان کا بھجن کر رہے تھے سو وہاں پر برہما جی پہونچ گئے۔ شوجی نے برہما جی کو پرنام کر کے بڑے آدر سے اپنے پاس بٹھایا اور جو دیوتا آدی برہما جی کے ساتھ تھے انہوں نے بھی شوجی کو نمسکار کیا اور بیٹھ گئے۔ مہادیو جی کو دکش کے اپمان کرنے کا دُکھ نہیں تھا اور نہ ستی کے پران تیاگنے کا۔ کیونکہ وے سمجھتے تھے کہ یہ سارا کاریہ بھگوان کی اچھا سے ہوا ہے اس میں کسی کا دوش نہیں سو ایسا سمجھ کر وے بھگوان کا بھجن کرتے رہے۔ کچھ دیر پشچات برہما جی نے شنکر جی کا گن گان کر کے پرارتھنا کی کہ ہے مہادیو! آپ دیوتاؤں میں سب سے بڑے ہیں پرنتو دکش کو یہ نہیں معلوم تھا سو انہوں نے اگیان وش آپ کا اپمان کیا جس کا دنڈ آپ نے ان کو دیدیا۔ اب آپ دکش اپرادھ چھما کر دیجیئے۔ کیونکہ ایک تو اس کو اپنے کیئے کا دنڈ بھی مل چکا ہے دوسرے یہ کہ اپمان کرنے سے سادھو جن برا نہیں مانتے اور نہ اپمان کرنے سے ان کا کچھ بگڑتا ہے جس پرکار کوئی منوشیہ کرودھ میں سورج پر تھوکے تو سورج کا تو کچھ نہیں بگڑتا اس کا تھوک اس کے منہ پر ہی آ کر گرتا ہے۔ آپکے سیوک ویر بھدر نے اس سبھا میں بیٹھے ہوئے دیوتاؤں اور رشیوں آدی کو بھی بہت کشٹ دیا، وے سب آپکے بھئے سے گھبرا رہے ہیں سو آپ انکو دھیریہ دیجیئے اور ایسا اپائے کیجیئے کہ ان کے ٹوٹے ہوئے انگ پھر جُڑ جاویں، اور ہے مہادیو جی آپ دکش کو بھی جیوت کر کے ان کا یگیہ سمپورن ہونے دیں اس میں آپ کی بڑی بڑائی ہو گی اور سنساری لوگ آپکو دیالو جان کر ہمیشہ پوجا کرتے رہیں گے۔ آپ ابھی میرے ساتھ وہاں چلیئے اور ان دیوتاؤں و رشی گنوں کو بھی ساتھ لے چلتے ہیں، اور بھگوان جی کو بھی بلا لیں گے۔ آپ کو یگیہ میں اپنا بھاگ یہ ملے گا۔ برہما جی کی یہ باتیں سُن کر

ہوئے بلکہ اس کو دیکھ کر منھ پھیر لیا اور بات تک نہیں پوچھی۔ پتا کا یہ برتاؤ دیکھ کر ستی کے ہردے کو بڑا دکھ ہوا اور وہ سوچنے لگی کہ میں نے پتی کا کہنا نہیں مانا یہ بڑا کیا اسی کے کارن میرا یہاں اپمان ہو رہا ہے۔ اب میں کوئی بہانہ بنا کر اپنے پتی کے پاس لوٹ جاؤں۔ ستی سے وہاں بیٹھی ہوئی کسی استری نے اور ان کی بہنوں نے بھی پریم کے ساتھ بات چیت نہیں کی۔ جب یگیہ میں آہوتی دینے کا سمے آیا تو دکش کہنے لگے کہ ہم نے مہادیو کو شاپ دیدیا ہے کہ کوئی یگیہ میں اس کا بھاگ نہ نکالے اس لئے اس یگیہ میں اس کے نام کی آہوتی مت دو۔ جب ستی نے یہ دیکھا کہ اس کے پتی کا اتنا بھاری اپمان ہو رہا ہے۔ تو اس سے اپنا کرودھ نہیں روکا گیا اور اپنے پتا سے کہنے لگی ہے پتا جی! آپ میرے پتی کا اپمان بنا کسی کارن کے کر رہے ہیں۔ آپ نہیں جانتے کہ ان کی کتنی مہما ہے۔ وے سمست دیوتاؤں میں سریشٹھ ہیں اور دیوتا لوگ ان کی پوجا کرتے ہیں۔ وے کسی کو دکھ نہیں دیتے اور سنساری پرانیوں سے الگ کیلاش پروت میں پڑے رہتے ہیں۔ وے تینوں لوکوں میں شریشٹھ ہیں، اور آپ بھی ان کی برابری نہیں کر سکتے۔ گیانی پرش کو چاہیئے کہ لوگوں کے گن دیکھے اوگنوں کی طرف نہ جائے۔ تم نے میرے پتی کا بہت اپمان کیا ہے جس کا مجھے بڑا دکھ ہے۔ اور اسی دکھ کے کارن میں اپنے پران تیاگ رہی ہوں ایسا کہہ کر ستی نے اپنی شکتی سے اگنی اتپن کر کے اس میں اپنا شریر بھسم کر دیا شوجی کے گنوں نے جب یہ دیکھا تو اپنے اپنے ششتر نکال لئے اور یگیہ کو ودھونس کرنا چاہا جب وہاں بیٹھے ہوئے رشی راج بھرگوجی نے یہ دیکھا تو اپنے یوگ بل سے یگیہ کی رکشا کے لئے اگنی پرش۔ ویتال اور دیر بعد یہ تین ویر اتپن کئے اور ان سے کہہ کر مہا دیوجی کے گنوں کو باہر نکلوا دیا۔

# ادھیائے ــــ ۵

## نارد منی کا مہادیوجی کو ستی کا تن تیاگنے کا سماچار سنانا

میتریہ جی کہنے لگے کہ ہے وِدُرجی! ستی کا تن تیاگنے کے بعد جب شوجی کے گنوں کو یگیہ استھل سے دھکے دیکر نکال دیا گیا۔ تو نارد منی بھی یہ حال دیکھ رہے تھے وے ترنت ہی کیلاش پروت پر پہونچے، اور شنکر جی سے کہا کہ ہے بھولے بابا! تم یہاں آنند سے بیٹھے ہوئے بھگوان کا بھجن کر رہے ہو تمہاری پتنی ستی نے اپنے پتا کے یہاں تمہارا اپمان دیکھ کر اپنا شریر تیاگ دیا اور بھرگو رشی نے اپنے منتر بل سے تمہارے گنوں کو بھی دھکے دیکر سبھا سے نکلوا دیا۔ یہ کہہ کر اور بھگوان کا بھجن کرتے ہوئے نارد منی وہاں سے چلے گئے۔ ستی کے پران تیاگنے کی بات سنکر شوجی کو بڑا کرودھ آیا اور انہوں نے اپنی شکتی سے ویر بھدر نامک ایک مہابلی شالی ویر کو اتپن کیا اور اس سے کہا کہ تو دکش کے یہاں جا اور دکش کا سر کاٹ کر اگنی کنڈ میں ڈال دے اور وہاں پر جتنے بھی دیوتا، براہمن وغیرہ آدی بیٹھے ہوں سب کو بھگا کر یگیہ کو ودھونس کر دے۔ شوجی کی آگیا پاکر مہاکال کے سمان شریر والا پرم ویر ویر بھدر پلک جھپکتے ہی دکش کی یگیہ سبھا میں پہونچ گیا اور دکش کا شر کاٹ کر ہون میں ڈال دیا۔ بھرگو رشی کی داڑھی کے بال کھسوٹ ڈالے اور سبھا میں جتنے لوگ بیٹھے تھے سب کو مار پیٹ کر باہر بھگا دیا۔ شر کاٹنے سے بھی دکش کے پران نہیں نکل رہے تھے سو ویر بھدر نے گھونسوں سے مار مار کر ان کی ہتیا کر دی۔ اس کے پشچات ویر بھدر نے شوجی کا سارا حال سنایا، تب شنکر بھگوان کا کرودھ شانت ہوا۔

ان کو کام ادھک ہونے کے کارن یاد نہیں رہا ہو یا جس آدمی کے ہاتھ نمنترن بھیجا ہو وہ بھول گیا ہو کنتو میرے پتا ہیں! ان کے گھر بنا بلائے جانے میں بھی کوئی اپمان کی بات نہیں ہے کیونکہ پتا کے گھر، گرو کے گھر اور اپنے متر کے گھر بنا بلائے چلے جانا بُرا نہیں ہے اس لئے مجھے جا کر وہاں کا آنند دیکھنا چاہیئے کیونکہ میرے پتا نے بڑا یگیہ کیا ہے وہاں خوب دھوم دھام ہو رہی ہوگی۔ دیوتاؤں و رشیوں کی استریاں بھانتی بھانتی کے کپڑے اور آبھوشن پہن کر آئی ہوں گی، اور میں نہیں جاؤں گی تو یہ اتسو پھر عمر بھر دیکھنے کو نہیں ملے گا۔ یہ سوچ کر ستی مہا دیو جی کہنے لگیں کہ ہے سوامی! جب سے میرا اور آپ کا وواہ ہوا ہے تب سے میں اور آپ میرے پتا جی کے گھر اکٹھے نہیں گئے ہیں۔ یہ بڑا شبھ اوسر ہے اس میں چلنا چاہیئے۔ اور میرے پتا نے جو نمنترن نہیں بھیجا ہے سو اس کا کارن یہ معلوم ہوتا ہے کہ ان کو یاد نہیں رہا ہوگا۔ وہاں پر میری سب بہنیں اپنے اپنے پتیوں کے سنگ آئی ہوں گی۔ سو میں ان سب سے مل لوں گی پتہ نہیں پھر کبھی ان سے بھینٹ ہو یا نہیں۔ اگر ہم نہیں جائیں گے تو میری ماتا جی پتا جی، اور بہنوں سب کو دکھ ہوگا۔ یہ سُن کر شنکر جی کہنے لگے ہے ستی تمہیں یہ نہیں معلوم ہے کہ برہما جی کی سبھا میں تمہارے پتا نے میرا اپمان کیا تھا۔ اس دن سے وے مجھ سے شترتا رکھ رہے ہیں، اسی لئے انہوں نے تم کو نہیں بلایا۔ اگر وہ مجھ سے شترتا نہیں رکھتے تو میں تم کو لے کر بنا بلائے ہی چلا جاتا۔ اب اگر میں وہاں جاؤں گا اور وے مجھ سے نہیں بولیں گے یا آدر نہیں کریں گے تو اور بھی بُری بات ہوگی اس لئے ہے ستی میں وہاں نہیں جاؤں گا۔ یہ سن کر ستی کہنے لگی کہ ہے سوامی جب آپ نہیں جاتے تو مجھے جانے کی آگیا دیجیئے۔ پتا جی میرا اپمان نہیں کریں گے کیونکہ میں ان کی بیٹی ہوں اور نہ مجھے وہاں جانے میں لجا ہوتی ہے کیونکہ پتا کے گھر جانے میں پتری کو لجا نہیں ہوتی اور اگر میں نہیں جاؤں گی تو سب کو دکھ ہوگا۔ مہا دیو جی کہنے لگے کہ ہے ستی! یہ بات تم نشچے کر کے جانو کہ تمہارے پتا کو دھن اور راجیہ کا ابھیمان ہو گیا ہے وہ تمہارا اپمان اوشیہ کریں گے اس لئے تم میرا کہنا مانو اور وہاں مت جاؤ۔

میترییہ جی کہنے لگے کہ ہے ودُر جی! جب کسی کو دُکھ یا سُکھ دینا ہوتا ہے تو بھگوان جی اسکی مت پلٹ دیتے ہیں سو شو جی کے بہت سمجھانے پر بھی ستی نے نہیں مانا اور جانے کے لئے ہٹ کرنے لگی۔ شو جی مہاراج انتریامی ہیں، اس لئے سمجھ گئے کہ اب اس پر اوشیہ کوئی دکھ آنے والا ہے کیونکہ آج تک اس نے سدا میرا کہنا مانا پر نتو آج نہیں مان رہی ہے سو ایسا وچار کر اور ہری کی اچھا بلوان سمجھ کر انہوں نے ستی سے کہا کہ ہے ستی! اتم میرا کہنا نہیں مانتی ہو اس میں اوشیہ تمہیں دکھ ہوگا۔ اس لئے تمہاری اچھا پہ میں چھوڑتا ہوں تم جانا چاہو تو چلی جاؤ۔

## ادھیائے ۴

## ستی کا اپنے پتا کے یہاں جانا اور یگیہ میں پران تیاگ کرنا۔

میترییہ جی کہنے لگے کہ ہے ودُر جی! جب ستی اپنے پتا کے یہاں کو چلنے لگیں تو شنکر جی نے ان کی رکشا کیلئے اپنے کئی گن ان کے ساتھ کر دیئے۔ ستی بہت پرسن ہوتی ہوئی اپنے پتا کے یہاں پہونچی تو اس کو دیکھ کر دکش پرجاپتی پرسن نہیں

درو چن کہہ کر انہوں نے شاپ دیا کہ آج سے کسی بھی یگیہ میں شنکر کا بھاگ نہیں دکھا جائے۔ مہادیو جی نے یہ شاپ سنا اور کچھ اتر نہیں دیا۔ بھگوان کا بھجن کرتے رہے۔ ایسا شاپ دیکر پرجاپتی اٹے لوٹنے لگے تو شوجی کے داس نندی گنوں نے سوچا کہ ہمارے سوامی مہادیو جی کو اس براہمن نے کسی اپرادھ کے ہی اتنا ڈنڈ دے دیا ہے اس لئے ہم بھی براہمنوں کو شاپ دیں۔ یہ سوچ کر نندی گنوں نے سبھا میں کھڑے ہو کر شاپ دیا کہ ہے دکش پرجاپتی ہم تجھے اور ساری براہمن جاتی کو شاپ دیتے ہیں براہمن لوگ وید اور پران پڑھیں گے پرنتو بڑھاپے میں ان میں بتائی گئی باتوں کو بھول جائیں گے اور اپنی پوجا پاٹھ کا پھل منوشیوں کے ہاتھ روپئے لے کر بیچیں گے۔ وے دھرم اور ادھرم کا وچار نہیں رکھیں گے اور روپئے کے لالچ میں بنا پرنام کئے ہوئے ہی منوشیوں کو آشیرواد دیں گے جب نندی گن کا یہ شاپ بھرگو رشی نے سنا تو ان کو بڑا کرودھ آیا اور کہنے لگے کہ ہے نندی گنوں بھول کیول ایک براہمن نے کی تھی تم کو چاہیئے تھا کہ اُسی کو شاپ دیتے پرنتو تم نے اہنکار کے وش بھوت ہو کر ساری براہمن جاتی کو شاپ دے دیا یہ اچھا نہیں کیا، اس لیے میں شنکر کے بھگتوں کو یہ شاپ دیتا ہوں کہ ان کے سمست بھگت بھنگ وراآدی مادک وستوئیں سیون کریں گے اور اپنے شریر پر راکھ ملا کریں گے اور سدیو دردر رہیں گے۔ سادھوؤں کی طرح رہیں گے اور پوجا پاٹھ کا پھل ان کو پراپت نہیں ہوگا۔ یہ سن کر پرجاپتی اپنے نواس استھان کو چلے گئے۔ شوجی نے جب یہ سنا کہ نندی گن اور بھرگو جی نے ایک دوسرے کو شاپ دیئے ہیں تو ان کو بڑا دکھ ہوا اور وہاں جتنے بھی رشی و دیوتا بیٹھے تھے ان سب کو اس کا بڑا دکھ ہوا شوجی مہاراج بھگوان کی یہ اچھا سمجھ کر اپنے استھان کو لوٹ آئے اور بھگوان جی کا بھجن کرنے لگے۔

دکش پرجاپتی جب اپنے گھر پہونچے تو انہوں نے سوچا کہ میں نے ہی یہ شاپ دیا تھا کہ یگیہ میں مہادیو کا بھاگ نہ نکالا جائے اس لئے اس کا آرمبھ مجھے ہی کرنا چاہیئے۔ میں یگیہ کروں گا اس میں سمست دیوتاؤں و براہمنوں کو بلاؤں گا، اور اس میں مہادیو کا بھاگ نہیں نکالوں گا تو اس کا اپمان ہوگا اور سب لوگ جان جائیں گے کہ یگیہ میں ان کا بھاگ نہیں نکالنا ہے۔

# ادھیائے — ۳

## دکش کا یگیہ کرنا اور دیوتاؤں آدی کا آہیں جانا

میتریہ جی کہنے لگے کہ ہے ودُر جی! یہ وچار کرنے کے بعد دکش نے یگیہ کی تیاری کر دی اور سمست رشیوں۔ منیوں۔ دیوتاؤں اور براہمنوں کو نمنترن بھیج دیا۔ ان کا نمنترن پا کر سب دیوتا۔ رشیشور۔ براہمن۔ گندھرو اور کنر آدی اپنی استریوں کے ساتھ ومانوں پر چڑھ کر آکاش مارگ سے یگیہ میں سمیلت ہونے کے لئے جانے لگے۔ جب کیلاش پروت پر شوجی کے پاس بیٹھی ہوئی ستی جی نے آکاش پر ومانوں کی بھیڑ دیکھی تو شوجی سے پوچھنے لگیں ہے سوامی! آج آکاش پر اتنی بھیڑ بھاڑ کیوں ہے؟ یہ لوگ ومانوں پر کہاں جا رہے ہیں؟ مہادیو نے کہا کہ تمہارے پتا دکش پرجاپتی نے یگیہ آرمبھ کیا ہے سو ان کا نیوتا پا کر یہ لوگ یگیہ میں جا رہے ہیں۔ یہ بات سن کر ستی کو بڑا دکھ ہوا اور من ہی من میں سوچنے لگیں کہ میرے پتا جی نے سمست دیوتاؤں ورشیوں آدی کو تو نمنترن بھیجا پرنتو میرے پتی اور مجھے نہیں بلایا ایسا کر کے انہوں نے ہمارا اپمان کیا ہے۔ پرنتو یہ بھی ہو سکتا ہے کہ

اتپن ہوئے اس پرکار یہ ۴۵ اگنی ہوئے اور اپنے پتاؤں کو ملا کر ۴۹ اگنی ہوتے ہیں۔ اگنی شواتّ۔ بہی دشند۔ سوپم اور آجیپا یہ پترگن ہیں ان میں کوئی ساگنی ہیں اور کوئی اناگنی ہیں۔ ان سب کی استری کیول ایک دکش پتری سودھا تھی۔ ان پتروں کی سودھا نامک پتنی سے مینا اور دھارنی نامک دو کنیائیں ہوئیں۔ ان دونوں نے وواہ نہیں کیا۔ دکش کی ایک کنیا مہادیو کی استری ستی تھی۔

یہ کتھا سُن کر وِدُر جی کہنے لگے کہ ہے رشی راج آپ نے ابھی جو بتایا کہ اتری کی پتنی کے گربھ سے برہما۔ وشنو۔ اور شنکر ان تینوں نے جنم لیا سو مجھے کرپا کر کے یہ بتائیے کہ ان تینوں کے جنم لینے کی کیا آوشیکتا تھی؟ کس کارن انہوں نے جنم لیا؟ میتریہ جی کہنے لگے کہ۔ ہے وِدُر جی میں تم کو اس کا بھی حال بتاتا ہوں دھیان دے کر سنو! برہما جی نے اتری منی کو آگیا دی تھی کہ تم سنساری جیوں کو اتپن کرو تو اتری جی نے یہ سوچا کہ دھرماتما سنتان میں اُسی سے اتپن ہو سکتی ہیں جب ہم پہلے کچھ سمے تک بھگوان جی کا اسمرن کر کے اپنے شریر اور من کو نرمل کر لیں ایسا وچار کر کے وے اپنی پتنی انوسویا کو ساتھ لے کر ون میں تپسیا کرنے چلے گئے اور وے کسی کا نام نہ لیتے تھے کیول "کرتا" "کرتا" کا نام لے کر جپ کرتے تھے۔ جب سو ورش بیت گئے تو برہما۔ وشنو اور شنکر جی تینوں دیوتا ان کے سامنے آئے اور ان کو درشن دیئے۔ اتری رشی نے تینوں کو ڈنڈوت کی اور کہنے لگے کہ ہے بھگوان میں نے تو کیول ایک دیوتا کا جپ کیا تھا آپ تینوں نے مجھے درشن کس کارن سے دیئے ہیں؟ میں کس سے وردان مانگوں؟ یہ سن کر برہما جی کہنے لگے کہ ہے رشی راج جب تم تپ کرتے تھے تو کرتا کا نام لیا کرتے تھے۔ ہم تینوں دیوتا کرتا ہیں۔ ہمارا تینوں کا ایک ایک کام اتپن کرنا۔ پالن کرنا اور ناش کرنا آپس میں بٹا ہوا ہے۔ ہم لوگ پار برہم پرمیشور کے آدھین ہیں اور ان کی اِچھا سے ہی کام کرتے ہیں۔ تمہاری جو اِچھا ہو ہم سے مانگ لو۔ اتری رشی کہنے لگے کہ ہے بھگوان میں چاہتا ہوں کہ میری سنتان دھرماتما اور بھگوان کی بھگت ہو۔ تینوں دیوتاؤں نے کہا ایسا ہی ہوگا اور وے اپنے اپنے لوک کو چلے گئے۔ اس کے پشچات ان تینوں دیوتاؤں نے ان کے پُتر کے روپ میں جنم لیا۔

# ادھیائے ــــ ۲

## دکش پرجاپتی کا مہادیو جی کو شاپ دینا

میتریہ جی کہنے لگے کہ ہے وِدُر جی اب میں آپ کو آگے کی کتھا سناتا ہوں۔ ستی سے وِواہ ہو جانے کے کچھ دنوں پشچات ایک دن بھگوان مہادیو جی بہت سے دیوتاؤں رشیوں منیوں کے ساتھ برہما جی کی سبھا میں بھگوان کا دھیان لگائے آنکھیں موندے ہوئے بیٹھے تھے۔ اسی سمے ستی کے پتا دکش پرجاپتی وہاں آئے۔ ان کو آتے دیکھ کر سبھا میں جتنے بھی رشی منی بیٹھے سب نے اٹھ کر سمان کیا پرنتو مہادیو جی بھگوان کے دھیان میں مگن تھے۔ ان کو پتہ نہیں تھا کہ کون آیا ہے اس لئے وے اپنے استھان سے نہیں اٹھے۔ یہ دیکھ کر دکش پرجاپتی کرودھ سے آگ بیولا ہو گئے اور کہنے لگے کہ میں نے بڑی بھول کی جو اس جیسے پاکھنڈی سے اپنی کنیا کا وِواہ کر دیا۔ میں برہما جی کے کہنے سے اپنی لڑکی کا وواہ اس سے کر دیا پرنتو یہ اس یوگیہ نہیں تھا۔ وِواہ کر دینے سے دیوتاؤں میں اس کا استھان ادھک ہونے لگا جس کے کارن اس کو ابھیمان ہو گیا ہے اور میرا داماد ہو کر بھی مجھ کو پرنام نہیں کرتا ہے۔ میری بیٹی اس کے لائق نہیں ہے یہ دن رات مرگھٹوں میں پڑا رہتا ہے اپنے شریر پر راکھ ملتا ہے اور بھوت پریتوں میں رہتا ہے۔ اس پر

ہی ہے۔ منوجی نے پرسوتی نامک اپنی کنیا برہما کے پُتر دکش پرجاپتی کو دی۔ اس پرسوتی کی سنتانوں سے ہی تینوں لوک بھر گئے اور سنسار میں جو پرانی ہیں وے سب اُسی کا کنبہ ہیں۔ ہے وِدُر جی میں نے جو ابھی آپ کو کردم رِشی کی نو کنیاؤں کے وِواہ کا حال بتایا تھا ان کی سنتانوں کا حال بھی سنئے! کردم کی پُتری کلا جو مریچی کو بیاہی گئی تھی اس سے کشیپ اور پورنیمان نامک دو پُتر اُتپن ہوئے۔ پورن مان کے ورج اور وشوگ نام کے پُتر اُتپن ہوئے اور دیوکلیا نام کی ایک کنیا۔ اس دیوکلیا نے بھگوان جی کے چرن دھوئے تھے سو اس کو بھگوان نے آکاش گنگا بنا دیا اور اتری رشی کو کردم کی پُتری انوسویا بیاہی گئی تھی۔ ستی انوسیا کے پیٹ سے برہما۔ وشنو اور مہیش ان تین دیوتاؤں کے انش سے چندرماں۔ دتاتریہ اور دروواسا نامک تین پُتر اُتپن ہوئے۔ اب انگرا رِشی کی سنتان کا ورنن سنو! انگرا رشی کی شردھا نامک پتنی سے چار کنیائیں اُتپن ہوئیں، اور دو پُتر ایک تو ساکشات بھگوان اُتتھ جی اور دوسرے برہم گیانی گرو برہسپتا جی۔ کردم رشی کی جو کنیا پلستیہ جی کو بیاہی گئی تھی اُس سے اگستیہ رشی کا جنم ہوا اور دوسرا پُتر وشروا تھا ان وشروا جی کی اِڑوِڑا نامک پتنی سے یکشوں کے سوامی لوک پال کُویر جی اُتپن ہوئے۔ اور دوسری استری سے راون۔ کُمبھ کرن اور وبھیشن نامک تین پُتر اُتپن ہوئے۔ پلہ رشی کو کردم رشی کی جو کنیا بیاہی گئی تھی، اس سے سرشٹھ۔ بریان اور سہشنو نام کے تین پُتر اُتپن ہوئے۔ کرتو نامک کردم رِشی کی کنیا کے گربھ سے والکھلیہ نام کے ساٹھ ہزار رشی پُتر اُتپن ہوئے۔ وششٹھ رشی کی اُرجا نامک پتنی سے سات برہم رشی چتر کیتو۔ سُروچی۔ ورج۔ متر۔ الون۔ وسوبھر دھیان۔ دھیومان اُتپن ہوئے اور اتھرون رشی کی پتنی کے گربھ سے دھرت۔ اشوشرا اور دگدھ نام کے پُتر ہوئے۔ بھرگو رشی کی پتنی کھیاتی سے دھاتا اور ودھاتا نامک دو پُتر اور ایک کنیا لکشمی جی اُتپن ہوئیں۔ دو دھاتا نے اپنی آتی اور نیتی نام کی دونوں کنیاؤں کا وِواہ دھاتا اور ودھاتا نامک پُتروں کے ساتھ کر دیا۔ دھاتا کی پتنی سے مرکنڈ نام کا پُتر ہوا اور مرکنڈ جی کے پُتر شری مارکنڈے جی اُتپن ہوئے اور ودھاتا کی استری سے پران نامک پُتر اُتپن ہوا۔ پران کے پُتر کا نام وید شِرا تھا۔ شُکر اچاریہ بھی بھرگو جی کے پُتر تھے اور شکر اچاریہ جی سے بھگوان اوشنا نام کا پُتر ہوا۔ اس پرکار منیشوروں نے سرشٹی دو ارا لوک میں پرانیوں کی سنکھیا بڑھائی۔ یہ کردم رشی جی کی کنیاؤں کا حال ہے جو اس کو سنتا ہے اسکو بہت پنیہ ملتا ہے۔

برہما جی کے پُتر دکش پرجاپتی نے راجہ سوئمبھو منو کی پرسوتی نامک کنیا سے وِواہ کیا جس سے سولہ کنیائیں اُتپن ہوئیں جنہیں سے تیرہ کنیائیں تو انہوں نے دھرم کو بیاہ دیں۔ ایک اگنی کو ایک پتروں کو اور ایک سرشٹی کے سنگھارک شوجی کو بیاہ دی۔ دھرم کی پتنیوں کے نام یہ ہیں: شردھا۔ میتری۔ دیا۔ شانتی۔ سرشٹی۔ پوشٹی۔ کریا۔ اُنتی۔ بدھی۔ میدھا۔ تتکشا۔ سورتی اور ہری۔ دھرم کی پتنی شردھا کے شبھ نامک پُتر اُتپن ہوا۔ میتری کا بیٹا پرساد تھا۔ دیا کا پُتر ابھے۔ شانتی کا پُتر سُکھ۔ سرشٹی کے مد نام کا پُتر۔ پشٹی کے گرو نام کا پُتر۔ کریا کے یوگ نام کا پُتر۔ انتی کے درپ نام کا پُتر۔ بُدھی کے ارتھ نام کا پُتر۔ سیدھا کے اسمرتی نام کا پُتر۔ تتکشا کے چھیم نام کا پُتر۔ ہری کے پرشرئے نام کا پُتر اور سمپورن گنوں کی کھان سورتی کے پیٹ سے نر اور نارائن نام کے پُتر اُتپن ہوئے جن کے جنم کے سمے ساری سرشٹی میں منگلا چار ہونے لگے اور سورگ میں سندر سندر باجے بجنے لگے اور دیوتا لوگ پھول برسانے لگے۔ بھگوان نر نارائن نے پرتھوی پر سے پاپیوں کا بوجھ ہلکا کرنے کے لئے نر کے انش سے کروکل میں ارجن نام سے اور یدوکل میں شری کرشن جی کے نام سے بھگوان نے جنم لیا۔ اگنی کی پتنی سواہا سے پاوک۔ پومان اور شوچی یہ تین پُتر اُتپن ہوئے اور ان کے پندرہ پندرہ پُتر

روپ میں مل گئی۔ جس استھان پر دیوہوتی کو یوگ سدھی ملی، پراپت ہوئی اس کو سدھی پد کہتے ہیں، اور وہ اب بھی ورتمان ہے۔

کپل دیوجی پتا کے آشرم سے ماتا کی آگیا سے پوروا اُتر دشا کی اور چلے گئے وہاں سدھ۔ چارن۔ گندھرو۔ منی۔ اپسرا گن انہوں نے بھگوان کپل دیو کی استوتی کی اور سمندر نے ان کی پوجا اور استوتی کر کے رہنے کیلئے اُتم استھان دیا۔ کپل دیوجی اس استھان پر اس سمے سے بیٹھے ہوئے ہیں، اور سرشٹی کے انت تک وہیں بیٹھے ہوئے یوگ دھارن کئے رہیں گے جس سے تینوں لوکوں میں شانتی بنی رہے۔ میتریہ جی ودُرجی سے کہنے لگے کہ ہے ودُرجی! تم نے مجھ سے جو کپل دیو اور دیوہوتی کا پرم پوتر سموار پوچھا وہ میں نے تم کو بتایا۔ سانکھیہ یوگ جو کپل دیو نے اپنی ماتا کو بتایا اس کا سار یہی ہے کہ منشیہ کو چاہیئے کہ شریر کو ناش وان اور آتما کو امر سمجھے اور سنسار کے مایا موہ میں پھنس نہیں سکتی ہیں دکھے۔ جو منشیہ کپل دیو کے ان اپدیشوں کو دھیان سے سنتا ہے۔ اس کی بدھی گرود دھوج بھگوان کے چرنوں میں لگنے سے اسکی منوکامنائیں پورن ہوتی ہیں اور انت میں وہ بیکنٹھ کو پراپت کرتا ہے۔

# چوتھا اسکندھ

## پہلا ادھیائے

### منوجی کی کنیاؤں کا ورنن واتری منی کا جنم

میتریہ جی کہنے لگے کہ ہے ودُرجی! سوئم بھومنو کی پتنی شت روپا سے تین کنیائیں اتپن ہوئیں آکوتی۔ دیوہوتی اور پرسوتی۔ منو نے اپنی آکوتی کنیا کا وواہ روچی نامک رشی سے کر دیا اور یہ شرط رکھی کہ اس کنیا سے جو پہلا پتر ہوگا اس کو میں لوں گا۔ روچی رشی نے اپنی پتنی کے گربھ سے ایک جوڑا ارتھات ایک پتر اور کنیا اتپن کیا۔ اس میں پتر تو یگیہ روپ دھاری وشنو بھگوان تھے اس لئے ان کا نام یگیہ ہوا اور کنیا لکشمی جی کے انش سے اتپن ہوئی تھی اس کا نام دکشنا تھا۔ سو سوئم منو اپنی پتری کے پتر پرم تیجسوی یگیہ روپی پرش کو اپنے گھر لے آئے اور دکشنا کنیا روچی رشی کے پاس رہ گئی۔ اس کنیا کے ساتھ یگیہ پتی یگیہ نام بھگوان نے وواہ کیا جس سے یہ بارہ پتر اتپن ہوئے۔ توش۔ پرتوش۔ سنتوش۔ بھدر۔ شانتی۔ ایڈسپتی۔ ادھم۔ کوی۔ وبھو۔ سوہن۔ سُدیو اور روچن۔ یہ سب سوئم بھو منونتر میں توشت نام والے دیوتا ہوئے۔ مریچ آدی سپت رشی ہوئے اور یگیہ بھگوان دیوتاؤں کے سوامی اندر ہوئے۔ راجہ منو کے دو پرم پراکرمی پتر پریہ ورت اور اُتان پاد نامک ہوئے جن کے پوتوں اور پرپوتوں کے سمے میں ہی منونتر سماپت ہوگیا۔ ہے بھائی ودُرجی سوئم بھومنو نے اپنی جو کنیا کردم رشی کو دی تھی اس کا حال تو تم نے ابھی سُنا

